مسلمانو ! تمہیں تمہارے ایمان کی قسم۔ تھوڑی دیر کے لئے سچے ایمان سے غور کرو اور لختِ جگر نبی کے مقام عزت کو بھی یاد کرو جو انہیں اُن کے رب نے تطہیر سے عطا فرمائی اور حضرت رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ فاطمہ میرے دل کا ٹکڑا ہے جس نے فاطمہ کو تکلیف دی اُس نے مجھے تکلیف دی۔ (مشکوٰۃ)

مسلمانو ! غور کرو اور دیو بند کے حکیم الامت تھانوی صاحب کی یہ جرأت تو دیکھو کہ اس نے کس قدر نورِ نبوت سیدہ خاتونِ جنت کی عزت ورفعت سے بغاوت کی اور اس نے رسول اللہ ﷺ کی پاک بیٹی کے شرم وحیاء پر اس قدر ظالمانہ حملہ کیا کہ معاذ اللہ آپ ایک غیر محرم اجنبی کے سینے سے لگیں اور وہ دیو بندیوں کا مولوی بھی معاذ اللہ آپ کے سینے سے لگا۔ (الامان والحفیظ)

مسلمانو ! خدارا سوچو کہ مرزائی قادیانی لعین نے تو ناپاک جرأت کر کے جگر گوشہ رسول پر حملہ کیا تھا کہ معاذ اللہ مائی صاحب نے مرزا کا سر اپنی ران پر رکھا مگر تھانوی تو اس بتول کے پاک سینے تک کی بے حرمتی کی جرأت کر گیا۔ دیو بندی تو خاندانِ نبوت کی دشمنی اور ہتک میں مرزائیوں سے بھی بڑھ گئے۔ مولوی فضل الرحمٰن صاحب نے تو یہ کہا یا نہ...... ہمیں ہرگز ایسی اُمید نہیں ہوسکتی اور نہ اُن کی کوئی کتاب ہے جس میں یہ بیہودگی درج ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ سب کچھ تھانوی صاحب کا گھڑا ہوا بہتان ہے اور خارجی یزیدیوں کو آلِ رسول ﷺ کے متعلق جو دل میں بغض وکفر تھا' آخر کار ان لوگوں نے حضرت محمد مصطفےٰ ﷺ کی پاک نورانی صاحبزادی پر حملہ کر کے اپنا بغض نکالا۔ (دیو بندی مذہب۔مولانا غلام مہر علی)

علمائے اہل سنت و جماعت کے سر تاج اعلیٰ حضرت بریلوی مولانا احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں

تیری نسلِ پاک میں ہے بچہ بچہ نور کا
تو ہے عینِ نور تیرا سب گھرانہ نور کا

**وَاٰخِرُ دَعْوٰنا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعالَمِيْن**

**وَصَل اللّٰهُ تَعَالىٰ عَلىٰ خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمّدٍ وَاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِيْن**